حمد باری تعالیٰ

درود و سلام

فضائلِ قرآن

قرآن شریف پڑھنے کا اجر و ثواب

جنّت کا ٹھکانہ

عجائبِ قرآن

پچاس مستند علاجِ قرآنی

کینسر کا علاج

آیات سکینت

ہر حاجت اور رزق کیلئے



# مجموعۂ علاجِ قرآنی

ترتیب

عبدالرحیم جوہر

مجموعۂ علاجِ قرآنی

ترتیب

عبدالرحیم جوہر



قرآن و حدیث و اولیائے کرام کے مجرب عملیات و وظائف سے
مختلف حاجات و مشکلات مثلاً مختلف روحانی، جسمانی نفسیاتی بیماریوں
جنات و شیطانی جادو کے علاج پر مشتمل ایک مستند اور جامع کتاب

Stockist

ادارۃ الانور

دوکان نمبر 2 پلاٹ نمبر GRE 672/4 نورمینشن بنوری ٹاؤن کراچی

Ph: 092-21-4914596, 4919673 Cell: 0333-2349656

E-mail: Idaratulanwar@yahoo.com

قَالَ اللهُ تَعَالٰى وَلِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى فَادْعُوْهُ بِهَا وَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ لِلّٰهِ تَعَالٰى تِسْعَةً وَّتِسْعِيْنَ اِسْمًا مَنْ اَحْصَاهَا دَخَلَ الْجَنَّةَ وَفِيْ رِوَايَةٍ مَنْ حَفِظَهَا هُوَ اللهُ الَّذِيْ

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ | الرَّحْمٰنُ | الرَّحِيْمُ | |
| اَلْمَلِكُ | اَلْقُدُّوْسُ | اَلسَّلَامُ | اَلْمُؤْمِنُ |
| اَلْمُهَيْمِنُ | اَلْعَزِيْزُ | اَلْجَبَّارُ | اَلْمُتَكَبِّرُ |
| اَلْخَالِقُ | اَلْبَارِئُ | اَلْمُصَوِّرُ | اَلْغَفَّارُ |
| اَلْقَهَّارُ | اَلْوَهَّابُ | اَلرَّزَّاقُ | اَلْفَتَّاحُ |
| اَلْعَلِيْمُ | اَلْقَابِضُ | اَلْبَاسِطُ | اَلْخَافِضُ |
| اَلرَّافِعُ | اَلْمُعِزُّ | اَلْمُذِلُّ | اَلسَّمِيْعُ |
| اَلْبَصِيْرُ | اَلْحَكَمُ | اَلْعَدْلُ | اَللَّطِيْفُ |
| اَلْخَبِيْرُ | اَلْحَلِيْمُ | اَلْعَظِيْمُ | اَلْغَفُوْرُ |
| اَلشَّكُوْرُ | اَلْعَلِيُّ | اَلْكَبِيْرُ | اَلْحَفِيْظُ |
| اَلْمُقِيْتُ | اَلْحَسِيْبُ | اَلْجَلِيْلُ | اَلْكَرِيْمُ |
| اَلرَّقِيْبُ | اَلْمُجِيْبُ | اَلْوَاسِعُ | اَلْحَكِيْمُ |

مجموعہ علاج قرآنی

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلْوَدُوْدُ | اَلْمَجِيْدُ | اَلْبَاعِثُ | اَلشَّهِيْدُ |
| اَلْحَقُّ | اَلْوَكِيْلُ | اَلْقَوِيُّ | اَلْمَتِيْنُ |
| اَلْوَلِيُّ | اَلْحَمِيْدُ | اَلْمُحْصِيْ | اَلْمُبْدِئُ |
| اَلْمُعِيْدُ | اَلْمُحْيِيْ | اَلْمُمِيْتُ | اَلْحَيُّ |
| اَلْقَيُّوْمُ | اَلْوَاجِدُ | اَلْمَاجِدُ | اَلْوَاحِدُ |
| اَلْاَحَدُ | اَلصَّمَدُ | اَلْقَادِرُ | اَلْمُقْتَدِرُ |
| اَلْمُقَدِّمُ | اَلْمُؤَخِّرُ | اَلْاَوَّلُ | اَلْاٰخِرُ |
| اَلظَّاهِرُ | اَلْبَاطِنُ | اَلْوَالِيْ | اَلْمُتَعَالِيْ |
| اَلْبَرُّ | اَلتَّوَّابُ | اَلْمُنْتَقِمُ | اَلْعَفُوُّ |
| اَلرَّؤُفُ | مَالِكُ الْمُلْكِ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ | اَلْمُقْسِطُ | اَلْجَامِعُ |
| اَلْغَنِيُّ | اَلْمُغْنِيْ | اَلْمَانِعُ | اَلضَّآرُّ |
| اَلنَّافِعُ | اَلنُّوْرُ | اَلْهَادِيْ | اَلْبَدِيْعُ |
| اَلْبَاقِيْ | اَلْوَارِثُ | اَلرَّشِيْدُ | اَلصَّبُوْرُ |

قرآن اور حدیث نبوی سے علاج کا مجموعہ

# مجموعہ علاج قرآنی

قرآن و حدیث و اولیائے کرام کے مجرب عملیات و وظائف سے مختلف حاجات و مشکلات مثلاً مختلف روحانی، جسمانی نفسیاتی بیماریوں جنات و شیطانی جادو کے علاج پر مشتمل ایک مستند اور جامع کتاب

ترتیب

عبدالرحیم جوہر






مجموعہ علاج قرآنی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



نام کتاب ............ مجموعہ علاج قرآنی

ترتیب ............ عبدالرحیم جوہر

اشاعت ............ نومبر 2006ء

قیمت ............ [redacted] 100/-

ادارۃ الانور

دوکان نمبر 2 پلاٹ نمبر GRE 672/4 نور مینشن، بنوری ٹاؤن کراچی

Ph: 092-21-4914596, 4919673 Cell: 0300-2573575
E-mail: Idaratulanwar@yahoo.com





# فہرست

# اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں التجا پیش کرنے کا طریقہ

اس کریم ذات کے ہم پر بے شمار احسانات کی بارش ہر آن برستی رہتی ہے جب کہ ہم ایسے مہربان مالک کی نافرمانی میں کوئی کمی نہیں کرتے ،اس کے باوجود بھی رب کریم کی کرم نوازی اور محبت کی انتہا دیکھئے وہ فرماتا ہے، مجھ سے مانگو اور مانگتے چلے جاؤ اور میں دیتا جاؤں گا، اور اگر نہیں مانگو گے تو میں ناراض ہو جاؤں گا۔ سبحان اللہ سبحان اللہ

یوں تو ہم ہزار بار مشک وعنبر سے منہ دھو کر بھی اس ذات عالی کا نام لینے کے قابل نہیں۔لیکن جب وہ ہمارے عیبوں پر پردہ ڈالے ہوئے ہے، اور ہم پر اپنی نعمتوں کے دروازے بند نہیں کر رہا بلکہ ہمیں مانگنے کا حکم بھی دے رہا ہے۔تو پھر بندہ کیلئے اس سے بڑھ کر اور موقعہ کیا ہوگا؟ یہی وقت ہے مانگنے کا مانگئے اپنے رب سے محبت اور کرم کرنے والے رب سے خوب مانگئے! لیکن مانگتے ہوئے درج ذیل باتوں کا خیال رکھیے۔

۱) اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا اور درود شریف پڑھ کر قلب و دماغ کو ہمہ تن متوجہ کر کے کامل اخلاص اور دلچسپی کے ساتھ دُعا کیجئے۔

۲) ہماری تمام پریشانیوں کی وجہ ہماری بداعمالیاں ہیں سب سے پہلے اپنے رب کے حضور اپنے گناہوں کی معافی مانگئے خوب عاجزی سے گڑگڑا کر اس طرح کہ دل ندامت میں پسیج جائے۔

۳) پورے خشوع وخضوع کے ساتھ پست آواز میں دُعا کیجئے۔

۴) اپنے آپ کو رب کی بارگاہ میں محسوس کیجئے اس طرح جیسے کوئی گداگر اور فقیر کسی بادشاہ کے دربار میں....

۵) اس یقین کے ساتھ مانگئے کہ وہ کریم ہے اور سن رہا ہے اور میری





فریاد کو قبول فرما رہا ہے بے شک وہ قادر مطلق ہے۔ بندے کی دعا قبول کرنا اس کیلئے کوئی مشکل نہیں۔یقین کامل سے مانگیں گے اُس قدر دعا طاقتور ہو کر مقدر بدل دے گی حضورؐ کا ارشاد ہے دعا کے سوا کوئی چیز تقدیر کو رد نہیں کر سکتی۔

۶) جب پوری توجہ سے آنسو بہا کر گڑگڑا کر اسکی بارگاہ میں فریاد پیش کر چکے تو دل میں تشکر کی کیفیت پیدا کیجئے اور تصور کیجئے کہ میری دعا قبول ہو چکی۔

اللہ تعالیٰ ہمیں خوب خوب مانگنے کی توفیق بخشے اس کتابچے میں ہم نے اپنے اکابر کی مستند کتب سے روزمرہ پریشانیوں اور ضرورتوں کی وہ دُعائیں جمع کی ہیں جو خود ہمیں رب کریم نے اپنی کتاب میں بتلائی ہیں۔جو بزرگوں کی مجرب ہیں اس کی طاقت اور اہمیت کو جو سمجھ جائیگا انشاء اللہ اسے اپنے جیسے انسانوں بلکہ گمراہ جعلی عاملوں کے پاس جانے کی ضرورت نہیں رہے گی۔یوں اس کا ایمان ،دولت اور عزت ایسے جعلی لٹیروں سے محفوظ رہے گی اور اپنے رب سے براہ راست تعلق کی روحانی چاشنی بھی نصیب ہوگی۔

یا اللہ اسے مسلمانوں کیلئے مفید بنا ہمارے اور ہمارے والدین کیلئے ذریعہ نجات بنا۔ آمین

عبد الرحیم جوہر

مدیر النبراس کراچی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# حمد باری تعالیٰ

خالق کون ومکاں اے عرش اعظم کے مکیں
حاضر وغائب ہر اک شئے ہے ترے زیر نگیں

تیرا ادنیٰ سا اشارہ دیکھ کر گردش میں ہیں
مہر عالم تاب، انجم وکہکشاں ماہ مبیں

فکر محتاج تجسس، عقل حیراں ہوش گم
کون پہنچے تیری لامحدود رفعت کے قریں

تیرے پرتو سے ہر اک ذرہ جمال بے مثال
تیرے عکس ذات سے انساں کا دل خلد بر

تو جہاں بھی ہے وہاں انوار ہی انوار ہے
شام کا دامن ہو یا آغوش صبح دلنشیں

میں تو بندہ ہوں بہر صورت میرے پروردگار
تیرے منکر بھی جھکاتے ہیں تیرے دربار جبیں

کس لئے بھٹکیں نگاہیں کس لئے بھٹکے خیال
مجھ کو حاصل ہے تیری رحمت سے معراج یقیں

ہم وہیں تک دیکھ سکتے ہیں جہاں تک ہے نظر
تم سے کوئی شئے مگر روپوش دنیا کی نہیں

آج پھر ہوں منفعل کوتاہیوں پر اے اثر
آج پھر قائم کروں گا ربط چشم وآستیں

(اثر عباسی)





بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# درود وسلام

سید ولد آدم وہ خیر الانام
اس پہ لاکھوں درود اس پہ لاکھوں سلام

آمنہ کا وہ پیارا وہ در یتیم
بے کسوں کا سہارا وہ لطف عمیم

سب کی آنکھوں کا تارا وہ ذات کریم
جان ودل ماہ پارا وہ خلق عظیم

جس کی ہر ہر اداء واجب الاحترام
اس پہ لاکھوں درود اس پہ لاکھوں سلام

جس کی آمد سے باد نسیم آگئی
رحمت حق کی ہر سو گھٹا چھا گئی

چھاگئی اور پھر نور برسا گئی
غم کی ماری تھی دنیا سکوں پاگئی

زندگی بھر پلایا محبت کا جام
اس پہ لاکھوں درود اس پہ لاکھوں سلام

مولانا محمد ثانی حسنی رحمۃ اللہ علیہ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# فضائل قرآن کریم

**الحدیث:** جو شخص فجر کی نماز پڑھ کر قرآن شریف کھولے اور (دیکھ کر ۱۰۰) سو آیات کے بقدر پڑھے، اسے ساری دنیا کے برابر ثواب ملے گا۔ (اگر ہو سکے تو روزانہ کم و بیش ایک منزل یا چند رکوعات پڑھے یا کم از کم سو آیات کے بقدر پڑھ کر یہ اجر حاصل کرلے۔ اگر کوئی شخص دیکھ کر تین بار سورہ فاتحہ یا دس بار سورہ اخلاص اور ایک بار سورہ یٰسین پڑھ لے، اسے بھی انشاء اللہ! ۱۰۰ آیات پڑھنے کا یہ ثواب مل جائے گا۔

**ف:** سورہ فاتحہ و اخلاص و یٰسین کی تلاوت کا مستقل ثواب بھی ہے۔

**الحدیث:** تم سب میں بہتر شخص وہ ہے جو قرآن پاک سیکھے اور سکھائے۔

**الحدیث:** جو شخص قرآن شریف کی مشغولی کی وجہ سے ذکر اور دعاء نہیں کرسکتا، اللہ تعالیٰ اسے تمام ذکر کرنے والوں اور دعاء کرنے والوں سے زیادہ عطاء فرماتے ہیں۔

**الحدیث:** جو شخص چالیس حدیثیں یاد کرلے (یا چھپوا کر امت میں پہنچادے) وہ جنت میں داخل ہوگا...... ایک روایت میں ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کا حشر انبیاء کرام اور علماء کرام کے ساتھ فرمائیں گے (سوچنے کا مقام یہ ہے کہ جو شخص قرآن پاک (چھ ہزار سے زائد آیات) حفظ کرلے، اس کیلئے کیا اجر ہوگا؟۔ یاد رہے کہ ایک آیت اللہ کا یاد کرنا سو رکعت نفل نماز پڑھنے سے افضل ہے)۔

**الحدیث:** جو شخص قرآن شریف پڑھے اور اس پر عمل کرے، اس کو قیامت کے دن نُور سے بنا ہوا ایک تاج پہنایا جائے گا اور اس کے والدین کو دو جوڑے پہنائے جاوینگے کہ تمام دنیا اس کا مقابلہ نہیں کرسکتی۔





**الحدیث:** جو شخص اپنی اولاد کو ناظرہ قرآن شریف سکھلاوے، اس کے سب اگلے اور پچھلے گناہ معاف ہوجاتے ہیں اور جو حفظ کرائے، اس کو قیامت میں ۱۴ویں رات کے چاند کے مشابہ اٹھایا جائے گا اور ایک ایک آیت پڑھنے پر باپ کا درجہ بلند کیا جائے گا۔

**الحدیث:** جو شخص قرآن شریف پڑھے پھر اسے حفظ کرے اور اس کے حلال کو حلال اور حرام حرام سمجھے، اللہ تعالیٰ اسے جنت میں داخل فرمائیں گے اور اس کے گھرانے میں سے ایسے دس آدمیوں کے بارے میں اس کی سفارش قبول فرمائیں گے، جن کیلئے جہنم واجب ہوچکی ہے۔

**الحدیث:** جس شخص کو قرآن کریم کی مشغولی کی وجہ سے ذکر کرنے اور دعاء مانگنے کی فرصت نہیں ملتی، اللہ تعالیٰ اسے سب ذکر کرنے والوں اور دعاء مانگنے والوں سے زیادہ عطاء فرماتے ہیں۔

**نوٹ:** ایک روایت سے استنباط ہوتا ہے کہ علم دین کا سیکھنا قرآن پاک کے سیکھنے سے دس گناہ زیادہ افضل ہے۔ اس سے مدارس اور خانقاہوں کے فضائل معلوم ہوئے۔ حکیم الامت حضرت مولانا تھانویؒ کا فتویٰ ہے کہ اھل اللہ (یعنی اکابر علماء جو اخلاق کی درستگی کرنے والے ہوتے ہیں) کی صحبت فرض عین ہے اور صرف اسی میں ایمان کی سلامتی ہے۔ حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ فرماتے ہیں کہ علماء شریعت کا رنگ بتلاتے ہیں اور اھل اللہ شریعت کا رنگ چڑھاتے ہیں۔ حضرت مولانا محمد الیاسؒ نے تبلیغی کام اس لئے جاری کیا کہ لوگ علماء کے پاس جائیں اور دین سیکھیں اور مشائخ کے پاس جائیں اور اپنے اخلاق کی درستگی کرائیں۔ واللہ اعلم۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# قرآن شریف پڑھنے کا اجر وثواب

حدیث شریف میں ہے کہ جو شخص نماز میں کھڑے ہو کر قرآن مجید پڑھے، اسے ہر حرف کے بدلے میں ۱۰۰ نیکیاں ملیں گی...... اور نماز میں بیٹھ کر پڑھنے میں ۵۰ نیکیاں اور نماز کے باہر وضو کیساتھ پڑھنے پر ۲۵ نیکیاں اور بلا وضو لیکن پاکی کی حالت میں پڑھنے میں ۱۰ نیکیاں اور قرآن مجید صرف سننے پر ہر حرف کے بدلہ ایک نیکی ملے گی۔

**مسئلہ:** ناپاکی کی حالت میں قرآن شریف پڑھنا ناجائز وحرام ہے۔

**مسئلہ:** بغیر وضو قرآن شریف پڑھنا جائز ہے لیکن اس کے الفاظ کو چھونا ناجائز ہے۔

**مسئلہ:** عورتیں ناپاکی میں بچوں کو پڑھاتے وقت حرفوں کو توڑ توڑ کر پڑھائیں۔

**مسئلہ:** ماہواری عورت کیلئے مستحب ہے کہ ہر نماز کے وقت وضو کر کے مصلے پر بیٹھ کر نماز پڑھنے کی مقدار **سبحانك...... استغفر الله الذی لا اله الا هو الحی القیوم** پڑھنے سے اس کے اعمالنامہ میں ۱۰۰۰ رکعت نماز لکھی جاتی ہے...... ۷۰۰۰ گناہ معاف ہوتے ہیں ۷۰۰۰ درجات بڑھ جاتے ہیں اور استغفار کے ہر ہر لفظ پر ایک نور ملتا ہے اور جسم کی ہر رگ کے عوض حج اور عمرہ لکھے جاتے ہیں۔ (مجالس الابرار فتوی رحیمیہ ج ا ص ۱۹۶)

# سورۂ فاتحہ کے فضائل

﴿۱﴾ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ (سورہ) الحمد للہ (یعنی سورۂ فاتحہ کی سات آیتیں) قرآن شریف کی سب سے بڑی (یعنی سب سے افضل) سورت ہے۔

﴿۲﴾ رسول اللہ ﷺ نے قسم کھا کر فرمایا کہ اس جیسی سورت نہ تورات میں نہ انجیل میں نہ زبور میں اور نہ بقیہ قرآن (پاک) میں نازل ہوئی ﴿۳﴾ مشائخ نے لکھا ہے کہ اگر سورہ فاتحہ کو ایمان ویقین کیساتھ پڑھے تو ہر بیماری سے شفاء ہوتی ہے۔ دینی ہو یا دنیوی، ظاہری ہو یا باطنی لکھ کر لٹکانا اور چاٹنا بھی امراض کیلئے نافع ہے۔ صحاح (حدیث) کی کتابوں میں ہے کہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے سانپ بچھو کے کاٹے ہوؤں





اور مرگی (کے مرض) والوں اور دیوانوں پر سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کیا ہے اور حضور ﷺ نے اس کو جائز بھی رکھا۔

﴿۴﴾ جو شخص ہر نماز کے بعد سورۂ فاتحہ...... اور آیۃ الکرسی...... اور آل عمران کی دو آیات (شهد الله سے) اور قل اللهم مالك الملك سے بغیر حساب تک پڑھا کرے تو اس کا ٹھکانا جنت ہوگا اور ہر روز اس کی طرف ستر (۷۰) مرتبہ اللہ تعالیٰ نظر رحمت فرمائیں گے...... اس کی ستر حاجتیں پوری ہوں گی اور ہر حاسد ودشمن سے پناہ ملے گی اور اس کو دشمنوں پر غالب فرمائیں گے......

﴿۵﴾ جو شخص سونے سے پہلے سورہ فاتحہ اور سورہ اخلاص یعنی **قل هو الله** شریف پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے تو موت کے سواء ہر بلا سے امن پاوے......

﴿۶﴾ جو شخص ایک مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھے، اسے دو تہائی یعنی ۲۰ پارے قرآن شریف پڑھنے کے برابر ثواب ملے گا......

﴿۷﴾ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ مجھ کو عرش کے خزانہ سے چار چیزیں ملی ہیں اور کوئی چیز اس خزانہ سے کسی کو نہیں ملی۔ (۱) سورہ فاتحہ...... (۲) آیت الکرسی...... (۳) سورہ بقرہ کی اخیر آیات یعنی امن الرسول سے علی القوم الکافرین تک...... (۴) سورہ الکوثر (پہلی تین چیزیں ہر رات سونے سے پہلے پڑھ لیا کریں)......

﴿۸﴾ حضرت شعبی رحمۃ اللہ گردہ کے درد کی شکایت کرنے والوں کو تعلیم فرماتے تھے کہ اساس القرآن یعنی سورہ فاتحہ پڑھ کر دم کرے......

﴿۹﴾ مشائخ کے اعمال مجرب میں لکھا ہے کہ سورہ فاتحہ اسم اعظم ہے۔ ہر جائز مطلب کیلئے پڑھنی چاہئے۔ اس کے دو طریقے ہیں۔ اول یہ کہ صبح کی سنت اور فرض کے درمیان **بسم الله الرحمن الرحيم** کے ساتھ **الحمد** کا...... لام...... ملا کر ۴۱ بار ۴۰ دن تک پڑھے یعنی **بسم الله الرحمن الرحيم الحمدلله**...... پڑھے۔ جو جائز مطلب ہوگا انشاء اللہ حاصل ہوگا۔ اگر مریض یا جادو کئے ہوئے پر ضرورت ہو تو پانی پر دم کر کے اس کو پلا دے۔ دوم یہ کہ اسلامی مہینہ کی پہلی اتوار کو اسی وقت ۷۰ بار پڑھے (اس میں میم کو لام سے ملانے کی قید نہیں)...... پھر پیر کو ۶۰ بار...... پھر منگل کو ۵۰ بار...... اسی طرح ہر دن ۱۰ بار کم کرے اور سنیچر (ہفتہ کے دن) ۱۰ بار پڑھ کر ختم کرے۔ اگر (خدانخواستہ) پہلے

مہینہ میں مقصد پورا نہ ہوتو دوسرے اور تیسرے مہینہ میں اسی طرح عمل کرے

۱۰ ایک حدیث شریف میں ہے کہ سورہ فاتحہ اور سورہ بقرہ کا اخیر رکوع ...... لله مافی السموات سے کافرین تک ...... دو نور ہیں جس کی بشارت حضور اقدس ﷺ سے قبل کسی کو نہیں دی گئی (اے ۴:۳)

جو شخص تین بار سورہ اخلاص یعنی قل هو الله احد (پوری سورۃ) پڑھے، اس کیلئے پورے قرآن کا اجر ہے

بسم الله الرحمن الرحيم ط حضرت امام بغوی رحمۃ اللہ علیہ اپنی سند کے ساتھ ایک حدیث نقل فرمائی ہے کہ رسولِ کریم ﷺ نے فرمایا کہ حق تعالیٰ کا فرمان ہے کہ جو شخص ہر نماز کے بعد سورہ فاتحہ اور آیة الكرسی اور آلِ عمران کی دو آیتیں (ایک آیت شهد الله انه لا اله الا هو آخر تک) اور دوسری آیت قل اللهم ملك الملك سے بغیر حساب تک پڑھا کرے تو میں اس کا ٹھکانہ جنت میں بنادوں گا اور اس کو اپنے حظیرۃ القدس میں جگہ دوں گا اور ہر روز اس کی طرف ستر (۷۰) ہزار مرتبہ نظرِ رحمت کروں گا اور اس کی ستر حاجتیں پوری کروں گا اور ہر حاسد اور دشمن سے پناہ دوں گا اور ان پر اس کو غالب رکھوں گا۔ (معارف القرآن ج۲، ۴۷)

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ○

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰهِ رَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ ﴿۲﴾ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ﴿۳﴾ مٰلِكِ يَوۡمِ
الدِّيۡنِ ﴿۴﴾ اِيَّاكَ نَعۡبُدُ وَاِيَّاكَ نَسۡتَعِيۡنُ ﴿۵﴾ اِهۡدِنَا الصِّرَاطَ
الۡمُسۡتَقِيۡمَ ﴿۶﴾ صِرَاطَ الَّذِيۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَيۡهِمۡ ۙ غَيۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ
عَلَيۡهِمۡ وَلَا الضَّآلِّيۡنَ ﴿۷﴾

اَللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلۡحَىُّ الۡقَيُّوۡمُ ۚ لَا تَاۡخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوۡمٌ ؕ





لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الۡاَرۡضِ ؕ مَنۡ ذَا الَّذِىۡ يَشۡفَعُ عِنۡدَهٗۤ
اِلَّا بِاِذۡنِهٖ ؕ يَعۡلَمُ مَا بَيۡنَ اَيۡدِيۡهِمۡ وَمَا خَلۡفَهُمۡ ۚ وَلَا يُحِيۡطُوۡنَ
بِشَىۡءٍ مِّنۡ عِلۡمِهٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرۡسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ ۚ
وَلَا يَــُٔوۡدُهٗ حِفۡظُهُمَا ۚ وَهُوَ الۡعَلِىُّ الۡعَظِيۡمُ ﴿۲۵۵﴾ (البقرہ:۲)

شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۙ وَالۡمَلٰٓـئِكَةُ وَاُولُوا الۡعِلۡمِ قَآئِمًا
بِالۡقِسۡطِ ؕ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الۡعَزِيۡزُ الۡحَكِيۡمُ ﴿۱۸﴾ اِنَّ الدِّيۡنَ عِنۡدَ اللّٰهِ
الۡاِسۡلَامُ ۚ وَمَا اخۡتَلَفَ الَّذِيۡنَ اُوۡتُوا الۡكِتٰبَ اِلَّا مِنۡۢ بَعۡدِ مَا
جَآءَهُمُ الۡعِلۡمُ بَغۡيًاۢ بَيۡنَهُمۡ ؕ وَمَنۡ يَّكۡفُرۡ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ فَاِنَّ اللّٰهَ
سَرِيۡعُ الۡحِسَابِ ﴿۱۹﴾ (ال عمران: پ۳، آیت ۱۸_۱۹)

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الۡمُلۡكِ تُؤۡتِى الۡمُلۡكَ مَنۡ تَشَآءُ وَتَنۡزِعُ الۡمُلۡكَ
مِمَّنۡ تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنۡ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنۡ تَشَآءُ ؕ بِيَدِكَ الۡخَيۡرُ ؕ
اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ قَدِيۡرٌ ﴿۲۶﴾ تُوۡلِجُ الَّيۡلَ فِى النَّهَارِ وَتُوۡلِجُ النَّهَارَ
فِى الَّيۡلِ وَتُخۡرِجُ الۡحَـىَّ مِنَ الۡمَيِّتِ وَتُخۡرِجُ الۡمَيِّتَ مِنَ الۡحَـىِّ وَتَرۡزُقُ
مَنۡ تَشَآءُ بِغَيۡرِ حِسَابٍ ﴿۲۷﴾ (ال عمران: پ۳، ۲۶_۲۷)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

# عجائب قرآن

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

لَا تَنْقَضِیْ عَجَائِبُہٗ

ترجمہ: قرآن کے عجائبات کبھی ختم نہ ہوں گے

رسالہ خواص القرآن میں مذکور ہے کہ قرآن مجید کی پانچ سورتوں میں پانچ آیتیں ہیں اور ان میں سے ہر آیت میں دس قاف ہیں (جن کا بیان آگے آتا ہے)۔ ان بابرکت اور باعظمت آیات شریفہ کے پڑھنے کے متعلق صاحب خزینۃ الاسرار فرماتے ہیں کہ مجھ کو میرے مرشد شیخ سلیمان اورنوی نے اپنے شیخ احمد سناری کی طرف سے اور انہوں نے اپنے مرشد شیخ محمد طنوی رحمۃ اللہ علیہم کی طرف سے ان آیتوں کے پڑھنے کی اس طرح اجازت عطاء فرمائی کہ پانچوں آیتیں ایک ہی مجلس میں پڑھی جائیں۔

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ

شروع میں ایک بار پڑھے پھر آیات پڑھے

﴿۱﴾ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

اَلَمْ تَرَ اِلَی الْمَلَاِ مِنْ بَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ مِنْ بَعْدِ مُوْسٰی ۘ

اِذْ قَالُوْا لِنَبِیٍّ لَّھُمُ ابْعَثْ لَنَا مَلِکًا نُّقَاتِلْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ ؕ

قَالَ ھَلْ عَسَیْتُمْ اِنْ کُتِبَ عَلَیْکُمُ الْقِتَالُ اَلَّا تُقَاتِلُوْا ؕ





قَالُوْا وَمَا لَنَآ اَلَّا نُقَاتِلَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ وَقَدْ اُخْرِجْنَا مِنْ

دِیَارِنَا وَاَبْنَآئِنَا ؕ فَلَمَّا کُتِبَ عَلَیْھِمُ الْقِتَالُ تَوَلَّوْا اِلَّا

قَلِیْلًا مِّنْھُمْ ؕ وَاللّٰہُ عَلِیْمٌۢ بِالظّٰلِمِیْنَ ﴿۲۴۶﴾ (سورہ بقرہ ع ۳۲)

اس کے بعد تین بار...... قَدِیْرٌ عَلٰی مَا یُرِیْدُ...... پڑھے

﴿۲﴾ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

لَقَدْ سَمِعَ اللّٰہُ قَوْلَ الَّذِیْنَ قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰہَ فَقِیْرٌ وَّنَحْنُ اَغْنِیَآءُ ۘ

سَنَکْتُبُ مَا قَالُوْا وَقَتْلَھُمُ الْاَنْبِیَآءَ بِغَیْرِ حَقٍّ ۙ وَّنَقُوْلُ ذُوْقُوْا

عَذَابَ الْحَرِیْقِ ﴿۱۸۱﴾ (سورہ آل عمران رکوع ۱۹)

اس کے بعد تین بار قَوِیٌّ لَّا یَحْتَاجُ اِلٰی مُعِیْنٍ پڑھے

﴿۳﴾ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

اَلَمْ تَرَ اِلَی الَّذِیْنَ قِیْلَ لَھُمْ کُفُّوْٓا اَیْدِیَکُمْ وَاَقِیْمُوا الصَّلٰوۃَ

وَاٰتُوا الزَّکٰوۃَ ۚ فَلَمَّا کُتِبَ عَلَیْھِمُ الْقِتَالُ اِذَا فَرِیْقٌ مِّنْھُمْ

یَخْشَوْنَ النَّاسَ کَخَشْیَۃِ اللّٰہِ اَوْ اَشَدَّ خَشْیَۃً ۚ وَقَالُوْا رَبَّنَا لِمَ

کَتَبْتَ عَلَیْنَا الْقِتَالَ ۚ لَوْلَآ اَخَّرْتَنَآ اِلٰٓی اَجَلٍ قَرِیْبٍ ؕ قُلْ مَتَاعُ

الدُّنْيَا قَلِيْلٌ ۚ وَالْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لِّمَنِ اتَّقٰى ۣ وَلَا تُظْلَمُوْنَ فَتِيْلًا ﴿۷۷﴾

اس کے بعد تین بار قَهَّارٌ لِّمَنْ طَغٰى وَعَصٰى پڑھے

﴿۴﴾ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ ابْنَيْ اٰدَمَ بِالْحَقِّ ۘ اِذْ قَرَّبَا قُرْبَانًا فَتُقُبِّلَ
مِنْ اَحَدِهِمَا وَلَمْ يُتَقَبَّلْ مِنَ الْاٰخَرِ ۭ قَالَ لَاَقْتُلَنَّكَ ۭ قَالَ
اِنَّمَا يَتَقَبَّلُ اللّٰهُ مِنَ الْمُتَّقِيْنَ ﴿۲۷﴾ (سورہ مائدہ ع ۵)

اس کے بعد تین بار قُدُّوْسٌ يَّهْدِيْ مَنْ يَّشَاۗءُ پڑھے

﴿۵﴾ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

قُلْ مَنْ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ قُلِ اللّٰهُ ۭ قُلْ اَفَاتَّخَذْتُمْ
مِّنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَاۗءَ لَا يَمْلِكُوْنَ لِاَنْفُسِهِمْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا ۭ قُلْ
هَلْ يَسْتَوِي الْاَعْمٰى وَالْبَصِيْرُ ڏ اَمْ هَلْ تَسْتَوِي الظُّلُمٰتُ وَ
النُّوْرُ ڬ اَمْ جَعَلُوْا لِلّٰهِ شُرَكَاۗءَ خَلَقُوْا كَخَلْقِهٖ فَتَشَابَهَ الْخَلْقُ
عَلَيْهِمْ ۭ قُلِ اللّٰهُ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ وَّهُوَ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ﴿۱۶﴾

(سورۂ رعد، رکوع ۲)

اس کے بعد تین بار قَيُّوْمٌ يَّرْزُقُ مَنْ يَّشَاۗءُ الْقُوَّةَ پڑھے





یہاں تک پڑھ چکنے کے بعد جو مراد مانگنی ہو۔ اللہ تعالیٰ سے طلب کرو۔

**ف۔۱:** جو شخص دشمنوں اور حاسدوں کو مغلوب کرنے کے لئے صبح وشام تین مرتبہ یا اس سے زیادہ مرتبہ ان پانچ آیتوں کو پڑھے تو یہ تاثیر کرنے میں اکسیر ہے۔

**ف۔۲:** جو شخص ان کو لکھ کر اپنے ساتھ رکھے تو اللہ تعالیٰ اس کے دشمنوں پر نصرت اور کامیابی عطاء فرمائے گا اور اس کو ان کے شر اور ان کی تدبیروں اور ان کے ہتھیاروں سے کوئی نقصان نہیں پہنچے گا اور جو شخص اس سے لڑنے کا ارادہ کرے گا، اللہ تعالیٰ اس کو ذلیل کرے گا اور لوگوں کے دلوں میں اس کی ہیبت پیدا ہوگی اور اگر یہ شخص بادشاہ کے سامنے یا اس کے ماتحت (امیروں...... وزیروں...... نوابوں وغیرہ) کے سامنے جائے گا تو ان کے شر وفساد سے محفوظ رکھے گا اور یہ آیتیں (پڑھنے والے کیلئے) انسان...... جنات شیاطین اور ان کے سرکش تابعداروں سے (مخفی رہنے کیلئے) حجاب ہیں...... تو تم اس کی قدر کرو اور اللہ تعالیٰ نے ان کی قرات اور ان کے پڑھنے کی (توفیق دے کر) جو رحمت تم پر فرمائی ہے، اس پر اس کی حمد وثناء کرو اور سیدنا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وعلی الہ وصحبہ وسلم پر اور آپ ﷺ کی اولاد واصحاب پر درود وسلام پڑھا کرو۔

**ف۔۳:** حضرت فقیہ کبیر وولی مکین احمد بن موسیٰ بن عجیل رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ: جب یہ دشمن کے سامنے پڑھی جائیں تو وہ مغلوب اور ذلیل ہوجاتا ہے اور جس شخص سے نقصان کا خوف ہو، اللہ تعالیٰ اس کے شر سے بچادیتا ہے اور پڑھنے والے کو تمام گناہوں اور مصیبتوں سے محفوظ فرمادیتا ہے اور بعض حضرات کا فرمان ہے کہ اگر ان آیتوں کو لکھ کر کسی نیزے یا ہتھیار میں لٹکا دیا جائے اور اس کو دشمنوں کے سامنے کیا جائے تو وہ شکست کھا کر اور ذلیل ہو کر بھاگ جاتے ہیں اور اس کا کئی بار تجربہ کیا گیا ہے۔

**ف۔۴:** نو (۹) مشہور اولیاء عظام رحمہم اللہ علیہم کے واسطے سے سیدنا حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس ﷺ نے فرمایا کہ: جو شخص اسے روزانہ پڑھے یا لکھا یا ان کا نقش بنایا اور اس کو اپنے سر پر باندھ لیا (یا رکھ لیا) تو اللہ تعالیٰ اس کیلئے

۱۲۰۰۰ (بارہ ہزار) ایسے فرشتے مقرر فرمادیتا ہے جن کے ہاتھوں میں نور کا آلۂ حرب ہوتا ہے۔ وہ تمام بلاؤں اور آفتوں سے اس کی حفاظت کرتے رہتے ہیں اور اللہ تعالیٰ سے اس کیلئے جنت الفردوس میں سرخ یاقوت کے ۶۰۰ محل بنادیتا ہے اور اگر ان کو کوئی بادشاہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کو اس کی بادشاہی میں جمائے رکھتا ہے اور اس پر نصرت اور کامیابی کو کھول دیتا ہے اور اس کا دبدبہ اور ہیبت وعروج کمال پر پہنچ جاتے ہیں اور اللہ تعالیٰ اس کو چھ سو بادشاہوں کا مرتبہ عطاء فرمادیتا ہے اور اللہ تعالیٰ تمام امراء اور وزراء اور حاکموں وغیرہ کو اس کے تابعدار بنادیتا ہے اور وہ اپنے تمام دشمنوں پر غالب رہے گا اور اس کو حشرات الارض اور موذی چیزیں نقصان نہیں پہونچائیں گی۔

**ف۔۵:** حضرت شیخ مجد الدین کرمانی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا کہ چھپے ہوئے اولیاء وابدال اور اوتاد واقطاب میں سے چار ہزار ایسے تھے جو ان پانچ آیتوں کے ذریعہ تصرف کیا کرتے تھے اور جو شخص اس کے پڑھنے پر ہمیشگی کرے گا اور اس کا نقش اپنے پاس رکھے گا، وہ ظاہر و باطن اور بلند و پستی میں اہل تصرف ہوگا اور اس کی قطب اور چھپے ہوئے اولیاء سے ملاقات ہوگی۔

**ف۔۶:** صاحب عرائس کی تفسیر میں ہے کہ جو شخص ان پانچ آیتوں کو پڑھے اور اس کا نقش اپنے پاس رکھے، اللہ تعالیٰ اس کو تمام زہریلی چیزوں...... جادو...... بلاء اور موذی چیزوں سے امن میں رکھے گا اور (اس کی حفاظت کیلئے) اس پر جن مقرر فرمادے گا اور یہ شخص ان آیات کی برکت سے اہل تصرف میں سے ہوگا۔

**ف۔۷:** حضرت شیخ شاذلی رحمتہ اللہ علیہ کو خواب میں ایک قطب نے اس کو پڑھنے اور اس کے نقش کو رکھنے کی ہدایت فرمائی اور اسرار (بھید) یہ بتایا کہ جو شخص ان کے پڑھنے پر ہمیشگی کرے گا، اللہ تعالیٰ اس کو دشمنوں...... حاسدوں اور مخالفت کرنیوالوں کے مکروفریب سے امن میں رکھے گا اور اس پر کوئی دشمن کامیاب نہ ہوسکے گا اور اس پر نصرت اور کامیابی کھول دی جائے گی اور وہ قطب کا درجہ حاصل کرے گا۔





**ف۔۸:** حضرت شیخ جمیل یمنی رحمتہ اللہ علیہ کو خواب میں ایک قطب نے تعلیم دی کہ میں نے ہر چیز ان آیتوں کی برکت سے پائی پھر فرمایا کہ جو لوگ اس کے قابل ہوں، ان کے علاوہ کسی کو ان کے اسرار سے خبردار نہ کرنا (یعنی غلط استعمال کا وبال اسی پر ہوگا...... ابراھیم یوسف باوا رنگونی)

**ف۔۹:** حضرت شیخ بایزید بسطامی سے مروی ہے کہ انہوں شیخ محی الدین عربی کو ان آیتوں کے اسرار تعلیم فرمائے...... پھر شیخ حسام الدین (رحمہم اللہ علیہم) کو ان پانچ آیتوں کی تعلیم فرمائے تو وہ ایک سال بعد اہل تصرف میں سے ہوگئے۔

**ف۔۱۰:** حضرت شیخ جلال الدین نے فرمایا کہ میں نے یہ آیتیں اور ان کے اسرار اور ان کے نقش حضرت شیخ صدرالدین قونوی سے سیکھے پھر مجھ کو شیخ محی الدین (رحمہم اللہ علیہم) نے شکل زہرہ اور شمس کے وفق کی تعلیم فرمائی۔

**ف۔۱۱:** حضرت شیخ سلطان محمود غازی نے فرمایا کہ حضرت شیخ موسیٰ سدرانی (رحمہم اللہ علیہم) نے مجھ کو ان آیتوں اور اس کے نقش کو حضر وسفر اور لڑائیوں میں اپنے ساتھ رکھنے کی ہدایت فرمائی اور ان کی ہدایت پر عمل کیا چنانچہ اللہ تعالیٰ نے مجھ پر اور میرے لشکروں پر برکتیں نازل فرمائیں اور بلادِ ہند کے بہت سے مقامات میرے ہاتھ پر فتح کرائے اور جس مقام کی طرف میں متوجہ ہوا اور اس کا ارادہ کیا تو میں مظفر اور کامیاب رہا۔ (ماخوذ از خزینۃ الاسرار)

**نوٹ:** ان آیات کے اعداد بحساب ابجد ۶۱۲۵۳ ہیں۔ اگر کوئی صاحب اس سے مخمس یا مربع یا مثلث نقش بھرنا چاہیں تو کسی جاننے والے سے اجازت لے کر اور طریقہ معلوم کرکے بھر سکتے ہیں۔ اس کا طریقہ تحریر سے سمجھ میں آنا مشکل ہے۔

☆☆☆

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

## حروف مقطعات

قرآن مجید کی ۲۹ سورتوں کے شروع میں چند حروف ہیں جو علیحدہ علیحدہ پڑھے جاتے ہیں...... ان کو حروف مقطعات کہتے ہیں۔ ان میں جو مکرّر آتے ہیں ان کو اگر حذف کردیا جائے تو مندرجہ ذیل حروف باقی رہ جاتے ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| الٓمٓ | الٓمٓصٓ | الٓر | الٓمٓرٰ |
| كٓهٰيٰعٓصٓ | طٰهٰ | طٰسٓمٓ | طٰسٓ |
| يٰسٓ | صٓ | حٰمٓ | حٰمٓعٓسٓقٓ |
| | قٓ | نٓ | |

عملیات کی کتابوں میں ان کے بے شمار خواص وفوائد ہیں

﴿۱﴾ حضرت امام محمد غزالی رحمتہ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف الزہری رضی اللہ عنہ ان حروف کو لکھ کر اپنے مال وسامان اور مکانات وزمینوں میں رکھ دیا کرتے تھے اور یہ سب چیزیں ہر نقصان سے محفوظ رہتی تھیں۔

﴿۲﴾ بعض عارفین کا معمول تھا کہ جب کبھی سفر فرماتے تو ان چودہ حروف کو پڑھ لیا





کرتے تھے۔ جب ان سے اس کی وجہ پوچھی تو فرماتے کہ یہ حروف جہاں کہیں خشکی یا تری میں پڑھے جائیں تو ان کا پڑھنے والا اور جہاں پڑھے جائیں وہ جگہ برائی اور مال کے نقصان سے اور برباد ہونے اور غرق ہونے سے محفوظ رہتے ہیں۔

﴿۳﴾ ایک بزرگ نے فرمایا کہ مجھ پر ان کی یہ برکات ظاہر ہوئیں کہ ان چودہ حروف کی برکت سے اللہ تعالیٰ مجھ کو ہر بلاء سے محفوظ رکھتا ہے اور میرا رزق مجھ کو پہنچاتا ہے۔ اگر مجھے کوئی حاجت پیش آتی ہے اور میں ان حروف کو پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے طلب کرتا ہوں تو وہ حاجت پوری ہوجاتی ہے اور اس کے ذریعہ سے اللہ تعالیٰ مجھ کو دشمن، چور، سانپ، درندے اور تمام حشرات الارض سے محفوظ رکھتا ہے اور اگر میں اس کو سفر میں پڑھتا ہوں تو اپنے اہل وعیال میں سلامتی اور امن کے ساتھ واپس ہوجاتا ہوں۔

﴿۴﴾ حضرت امام بونی رحمتہ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ ان حروف کو لکھ کر کوئی خوف زدہ شخص پہن لے تو امن میں ہوجائے گا...... حاکم کے سامنے جائے تو حاکم پر ہیبت طاری ہوگی اور اس کی مرادیں پوری ہوں گی...... ان کو کسی رات بارش کے پانی میں رکھ دیا جائے اور نہار منہ اس کو پی لیا جائے تو حافظہ بہت قوی ہوجائے گا...... بے کار شخص اسے پہن لے تو کام میں لگ جائے گا...... شادی کی خواہش مند عورت پہن لے تو اس کی شادی ہوجائے۔ مرگی کے مریض والے پر رکھ دیا جائے تو تندرست ہوجائے...... اگر ان حروف کو لکھ کر ہفتہ کے دن چاٹ لیا جائے تو تمام سال آنکھ کی تکلیفوں سے محفوظ رہے۔

اللہ تعالیٰ تمام مسلمانوں کو کامل ایمان ویقین کے ساتھ اس پر عمل کی توفیق بخشے آمین۔ (اے۴:۵۵)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

پچاس ﴿۵۰﴾

# علاج قرآنی

# پچاس علاج قرآنی

۱ دین سے بھٹکے ہوئے شخص پر پڑھ کر دم کرے

۲ موذی جانور اور دشمن سے حفاظت کا عمل

۳ داغ و دھبہ کا دفعہ ہونے کا علاج

۴ گردے اور پتے کی پتھری کا علاج

۵ نعمتِ الٰہی حاصل کرنے کی دعاء

۶ کمزور ذہن بچہ اور طالب علم کیلئے علاج

۷ اولاد سے ناامید ہونیوالوں کی لئے علاج

۸ شوہر کی ہدایت اور راہِ راست پر آنے کا علاج

۹ رزق کی تنگی دُور ہونے کی دعاء

۱۰ ہر مرض سے شفاء پانے کا عمل

۱۱ ظالم کا ظلم دفع کرنے کا عمل

۱۲ سفر و حضر میں سہولتِ زندگی کا عمل

۱۳ معذور کو دم کر کے پلایا جانے کا عمل

۱۴ ہر جائز مُراد کے لئے

۱۵ فتح و کامیابی امتحان میں آسانی کیلئے عمل

۱۶ دشمن کی تکلیف وغیرہ سے حفاظت کا عمل

۱۷ جھوٹے مقدمہ سے رہائی کیلئے عمل

۱۸ اولاد کی نافرمانی کیلئے عمل

۱۹ بیمار شخص اور بچہ کی شفاء کیلئے عمل

۲۰ تکلیف و غم دور کرنے کا علاج

۲۱ دل کی بیماری اور گھبراہٹ دور کرنے کا عمل

۲۲ عزت کی حفاظت کا عمل

۲۳ جھوٹا مقدمہ سے رہائی کا عمل

۲۴ جادو کا اثر زائل کرنے کا عمل

۲۵ بخار غصہ ضد کو ختم کرنے کا عمل

۲۶ مُوذی اور لاعلاج مرض سے شفاء کا علاج

۲۷ دشمن کے خوف سے حفاظت کا عمل

۲۸ رات کو یہ آیتیں ضرور پڑھیں

۲۹ دل و چہرہ میں نُور پیدا کرنے کا عمل

۳۰ بیٹی بیٹا کا نکاح کیلئے عمل

۳۱ اولاد کے نیک رشتہ کیلئے عمل

۳۲ رزقِ حلال میں کشادگی کا عمل

۳۳ ہر جائز مُراد مشکل کی آسانی کا علاج

۳۴ اعضاء کی ہمیشہ درستگی کیلئے عمل

۳۵ میاں بیوی میں محبت پیدا کرنے کا عمل

۳۶ لڑکی کے نیک رشتہ کیلئے عمل

۳۷ رزقِ حلال کیلئے عمل

۳۸ اولاد کی نعمت کیلئے عمل

۳۹ رسول اللہ ﷺ سے ہمکلامی زیارت کیلئے عمل

۴۰ عزت پانے کیلئے عمل

۴۱ اولاد کی حیاتی۔ مصیبت سے نجات کا عمل

۴۲ راہ سے بے راہ ہو جانے شخص کیلئے عمل

۴۳ رنج و غم دور کرنے کا عمل

۴۴ اولاد نصیب ہونے کا عمل

۴۵ انسان کی بھلائی و خیر کیلئے عمل

۴۶ اولاد کی فرمانبرداری و نیک عمل کیلئے عمل

۴۷ دارین کی نعمتیں حاصل کرنے کا عمل

۴۸ لاعلاج مرض کیلئے عمل

۴۹ بیٹے کی تمنا کرنے والوں کیلئے عمل

۵۰ استخارہ کا عمل

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

# پچاس علاج قرآنی

نوٹ:......☆ حوالہ جات قرآن کریم میں دیکھیں......☆ قرآن کریم کو باوضو اور باوقار واحترام ہاتھ میں لیں......☆ بے وضو اور ناپاکی کی حالت میں قرآن مجید چھونا حرام ہے......☆ پاکی کی حالت میں قرآن مجید بلا وضو پڑھ سکتے ہیں لیکن ادب واحترام اور برکات حاصل کرنے کیلئے باوضو پڑھیں......☆ صرف دعاء کی نسبت پر قرآنِ کریم کی آیات بے وضو اور جُنبی کی حالت میں پڑھ سکتے ہیں البتہ جتنا ہو سکے پاکی حاصل کریں......☆ نفاس وناپاکی کی حالت میں بچوں کو قرآن شریف کے حرف ٹکڑے ٹکڑے کر کے پڑھائیں۔

حوالہ جات یوں دیئے گئے ہیں: پارہ نمبر۔ سورت اور سورت نمبر: آیت نمبر

برکت اور مقبولیت کے لئے آگے پیچھے کم از کم ۷ بار درود شریف پڑھا جائے

## ﴿۱﴾ دین سے بھٹکے ہوئے شخص پر پڑھ کر دم کیا جائے

أُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ ۚ وَأُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿٥﴾

(پارہ ۱۔ البقرہ ۲: ۵)

ف: جو دین سے غافل ہو اور سیدھے راستے سے بھٹک جائے یا بُرے افعال میں مبتلاء ہو جائے تو اسے ۱۰۱ بار پڑھ کر ۴۱ دن تک پلائے ۱۲ (بھٹکے ہوئے اکثر لوگ وہی ہوتے ہیں جن کو بچپن میں ماں باپ اور سرپرستوں نے دینی تعلیم سے محروم رکھا اس لئے ہر





مسلمان کو چاہیئے کہ اپنی اولاد ماتحت کے افراد کو خُوش واعلیٰ دینی تعلیم دیں یا دلائیں اور اہل اللہ سے وابستہ کرائیں، ان کی مجالس میں بٹھائیں اور تربیت کرائیں۔

## ﴿۲﴾ موذی جانور اور دشمن سے حفاظت

صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ ﴿١٨﴾ (پارہ ۱۔ البقرہ ۲: ۵)

ف: راستے میں کسی موذی جانور یا دشمن سے خوف محسوس ہو تو سات دفعہ اس پر پڑھ کر پھونکیں۔

## ﴿۳﴾ داغ۔ دھبہ کا دفعہ ہونے کا علاج

مُسَلَّمَةٌ لَّا شِيَةَ فِيْهَا ۚ (پارہ ۱۔ البقرہ ۲: ۷۱)

ف: کسی بدن پر ناسُور ہو یا کوئی داغ دھبہ ہو تو ۴۱ بار دواء یا مرہم پر پڑھ کر پھونک کر استعمال کریں۔

## ﴿۴﴾ گردے اور پتے کی پتھری دور کرنے کا علاج

وَإِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْأَنْهٰرُ ۚ وَإِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ ۚ وَإِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ۗ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿٧٤﴾ (پارہ ۱۔ البقرہ ۲: ۷۴)

ف: گردے اور پتے کی پتھری دُور کرنے کیلئے ۴۱ بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے جب تک کامیابی نہ ہو۔

﴿۵﴾ اللہ تعالیٰ کی ہر نعمت حاصل کرنے کی دعاء

قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ ۚ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ۗ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ﴿۷۳﴾ يَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ۗ (ال عمران: ۷۳، ۷۴، پ۳)

ف: اللہ تعالیٰ کی ہر نعمت حاصل کرنے کیلئے صبح وشام یہ آیات روزانہ سات بار پڑھیں اور ہر حال میں اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کریں۔

﴿۶﴾ کمزور ذہن بچہ یا طالب علم کیلئے علاج

وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ ۚ وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا ﴿۱۱۳﴾

(پارہ ۵۔النساء ۴:۱۱۳)

ف: کُند (کمزور) ذہن بچے یا طالب علم کو ۱۲۱ بار پانی پر دم کرکے روزانہ پلائیں۔ انشاءاللہ اس کی برکت سے عالم فاضل ہوجائے گا۔

﴿۷﴾ اولاد سے ناامید ہونیوالوں کیلئے علاج

وَلِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا ۚ يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ ۚ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۱۷﴾ (پارہ ۶۔المائدہ ۵:۱۷)

ف: جو اولاد سے ناامید ہو ۴۱ دن تک ۳۰۰ بار کسی میٹھی چیز پر پڑھ کر دم کرکے آدھا شوہر اور آدھا بیوی کھائے

﴿۸﴾ شوہر کی ہدایت اور راہِ راست پر آنے کا علاج

قُلْ لَّا يَسْتَوِي الْخَبِيْثُ وَالطَّيِّبُ وَلَوْ اَعْجَبَكَ كَثْرَةُ





الْخَبِيْثِ ۚ فَاتَّقُوا اللّٰهَ يٰٓاُولِي الْاَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿۱۰۰﴾

(پارہ ۷۔المائدہ ۵:۱۰۰)

ف: اگر کوئی شوہر کسی دوسری عورت سے ناجائز تعلق رکھتا ہو یا حرام کمائی گھر میں لاتا ہو تو اسے باز رکھنے کے لئے گیارہ دن تک ۱۴۱ مرتبہ اس دعاء کو کسی کھانے کی چیز پر دم کرکے کھلائیں۔ انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔

﴿۹﴾ رزق کی تنگی دُور ہونے کی دعا

رَبَّنَآ اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ تَكُوْنُ لَنَا عِيْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰيَةً مِّنْكَ ۚ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ ﴿۱۱۴﴾

(پارہ ۷۔المائدہ ۵:۱۱۴)

ف: رزق کی تنگی دُور ہونے کیلئے اور کسی خاص چیز کے کھانے کی حاجت ہو سات مرتبہ پڑھ کر آسمان کی طرف پھونکیں۔ خبردار! دعاء پوری ہونے کے بعد اللہ تعالیٰ کا شکر اداء (کیا) کریں۔

﴿۱۰﴾ ہر مرض سے شفاء پانے کا عمل

وَاِنْ يَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗٓ اِلَّا هُوَ ۗ وَاِنْ يَّمْسَسْكَ بِخَيْرٍ فَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۱۷﴾ (پارہ ۷۔الانعام ۶:۱۷)

ف: ہر قسم کی بیماری سے شفاء حاصل کرنے کیلئے سات یا گیارہ مرتبہ جس جگہ تکلیف ہو، وہاں ہاتھ رکھ کر پڑھیں اور (بائیں طرف) تھتلادیں۔

﴿۱۱﴾ ظالم کا ظلم دفع کرنے کیلئے یہ پڑھے

فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا ۗ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۴۵﴾

(پارہ ۷۔الانعام ۶:۴۵)

ف: ظالم کو دفع کرنے کیلئے تین دن تک اکیس مرتبہ پڑھنا مفید ہے۔ یہ آیت بڑی جلالی ہے اس لئے جب ظالم کا ظلم حد سے تجاوز کر جائے، تب اس دعاء کو استعمال کرے۔

## ﴿۱۲﴾ سفر و حضر میں ضروریاتِ زندگی کی سہولت کا عمل

وَلَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ فِي الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيْهَا مَعَايِشَ ۭ

قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ۝۱۰ (پارہ ۸۔ الاعراف ۷:۱۰)

ف: اگر کسی کے پاس رہنے کی جگہ یا مکان نہ ہو یا روزی کا ذریعہ نہ ہو یا رزق سے تنگ ہو یا مسافر ہو اور اس کے پاس سامان نہ ہو تو اس وقت اس آیتِ شریفہ کو ۱۵۱ مرتبہ پڑھے۔

## ﴿۱۳﴾ معذور کو دم کر کے پلایا جائے

اَلَهُمْ اَرْجُلٌ يَّمْشُوْنَ بِهَآ ۡ اَمْ لَهُمْ اَيْدٍ يَّبْطِشُوْنَ بِهَآ ۡ اَمْ لَهُمْ

اَعْيُنٌ يُّبْصِرُوْنَ بِهَآ ۡ اَمْ لَهُمْ اٰذَانٌ يَّسْمَعُوْنَ بِهَا ۭ (پارہ ۹۔ الاعراف ۷:۱۹۵)

ف: ہاتھ پیر کان آنکھ ٹانگ سے معذور کیلئے اس آیت کو کثرت سے پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں۔

## ﴿۱۴﴾ ہر جائز مراد کیلئے

اِذْ تَسْتَغِيْثُوْنَ رَبَّكُمْ فَاسْتَجَابَ لَكُمْ اَنِّىْ مُمِدُّكُمْ بِاَلْفٍ

مِّنَ الْمَلٰۗىِٕكَةِ مُرْدِفِيْنَ ۝۹ (پارہ ۹۔ الانفال ۸:۹)

ف: مسلمان پر واجب ہے کہ تمام اُمور میں اللہ تعالیٰ پر کامل ایمان اور توکل کرے۔ مدد و کامیابی اسی سے طلب کرے جو سب کا پیدا کرنے والا ہے۔ ہر جائز مراد کیلئے گیارہ دن تک چودہ مرتبہ پڑھے۔





## ﴿۱۵﴾ فتح و کامیابی اور امتحان میں آسانی کیلئے عمل

فَاِنَّ حَسْبَكَ اللّٰهُ ۭ هُوَ الَّذِيْٓ اَيَّدَكَ بِنَصْرِهٖ وَبِالْمُؤْمِنِيْنَ ۝۶۲

(پارہ ۱۰۔ الانفال ۸:۶۲)

ف: فتح و کامیابی اور امتحان میں آسانی کیلئے جانے سے پہلے سات مرتبہ پڑھا جائے۔

## ﴿۱۶﴾ دشمن کی تکلیف وغیرہ سے حفاظت کا عمل

قُلْ لَّنْ يُّصِيْبَنَآ اِلَّا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَنَا ۚ هُوَ مَوْلٰىنَا ۚ وَعَلَي اللّٰهِ

فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝۵۱ (پارہ ۱۰۔ التوبہ ۹:۵۱)

ف: کسی دشمن سے تکلیف یا نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہو یا تکلیف پہنچتا ہو تو اس آیت کو روزانہ سات مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ اُس کی اذیت سے محفوظ رہے گا۔

## ﴿۱۷﴾ جھوٹے مقدمے سے رہائی کیلئے

وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ ۝۸۲ (پارہ ۱۱۔ یونس ۱۰:۸۲)

ف: جھوٹے مقدمہ، جھوٹی تہمت یا کسی کی عزت پر کوئی حرف آیا ہو، وہ اس دعاء کو اٹھتے بیٹھتے کثرت سے پڑھے۔ انشاء اللہ اسے کامیابی حاصل ہوگی۔

## ﴿۱۸﴾ اولاد کی نافرمانی کیلئے عمل

اِنِّىْ تَوَكَّلْتُ عَلَي اللّٰهِ رَبِّيْ وَرَبِّكُمْ ۭ مَا مِنْ دَاۗبَّةٍ اِلَّا هُوَ

اٰخِذٌۢ بِنَاصِيَتِهَا ۭ اِنَّ رَبِّيْ عَلٰي صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝۵۶

(پارہ ۱۲۔ ھود ۱۱:۵۶)

ف: جو اولاد نافرمان ہو، اس کی پیشانی کے بال پکڑ کر گیارہ مرتبہ یہ آیت شریفہ پڑھ کر پھونکیں۔

## ﴿۱۹﴾ بیمار شخص اور بچہ کی شفاء کیلئے یہ پڑھے

وَكَذٰلِكَ مَكَّنَّا لِيُوسُفَ فِي الْأَرْضِ يَتَبَوَّأُ مِنْهَا حَيْثُ يَشَاءُ ۚ نُصِيبُ بِرَحْمَتِنَا مَنْ نَشَاءُ ۖ وَلَا نُضِيعُ أَجْرَ الْمُحْسِنِينَ ﴿٥٦﴾

(پارہ ۱۳۔ یوسف ۱۲:۵۶)

ف: اگر کوئی شخص یا بچہ بیمار ہو یا کمزور ہو یا سوکھتا چلا جا رہا ہو اور بظاہر کوئی مرض بھی نظر نہیں آتا تو اول و آخر تین بار درود شریف پڑھ کر اکیس دن ۱۴۱ مرتبہ یہ پڑھیں (اور پانی پر دم کر کے پلائے)

## ﴿۲۰﴾ تکلیف و غم دور کرنے کا علاج

سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ بِمَا صَبَرْتُمْ فَنِعْمَ عُقْبَى الدَّارِ ﴿٢٤﴾ (پارہ ۱۳۔ الرعد ۱۳:۲۴)

ف: جس شخص کو قدرتی یا کسی شخص سے تکلیف پہنچی ہو یا غم ہو تو اس دعاء کو پڑھا کرے، انشاء اللہ اس کیلئے دین و دنیا کے فتوحات کے دروازے کھل جائیں گے۔

## ﴿۲۱﴾ دل کی بیماری اور گھبراہٹ دور کرنے کا علاج

الَّذِينَ آمَنُوا وَتَطْمَئِنُّ قُلُوبُهُمْ بِذِكْرِ اللَّهِ ۗ أَلَا بِذِكْرِ اللَّهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوبُ ﴿٢٨﴾ (پارہ ۱۳۔ الرعد ۱۳:۲۸)





ف: دل کی بیماری اور گھبراہٹ دور کرنے کیلئے اکتالیس بار پانی پر دم کر کے پیا جائے۔

## ﴿۲۲﴾ اپنی عزت کی حفاظت کیلئے عمل

وَلَا يَحْزُنْكَ قَوْلُهُمْ ۘ إِنَّ الْعِزَّةَ لِلَّهِ جَمِيعًا ۚ هُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ﴿٦٥﴾

(پارہ ۱۱۔ یونس ۱۰:۶۵)

ف: اگر کوئی دشمن وغیرہ کسی کو بدنام کرنے پر تلا ہوا اور اس کو اپنی عزت کا خطرہ ہو تو صبح و شام ۱۴۱ مرتبہ اسے پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔

## ﴿۲۳﴾ جھوٹا مقدمہ سے رہائی کا عمل

وَقُلْ جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ۚ إِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوقًا ﴿٨١﴾

(پارہ ۱۵۔ بنی اسرائیل ۱۷:۸۱)

ف: جھوٹا مقدمہ سے کامیابی کیلئے روزانہ کسی بھی نماز کے بعد ۱۳۳ مرتبہ پڑھے۔ حق پر ہو تو پڑھے۔ ناحق پڑھنے والا خود مصیبت میں گرفتار ہو سکتا ہے۔

## ﴿۲۴﴾ جادو کا اثر زائل کرنے کا عمل

قُلْنَا لَا تَخَفْ إِنَّكَ أَنْتَ الْأَعْلَىٰ ﴿٦٨﴾ وَأَلْقِ مَا فِي يَمِينِكَ تَلْقَفْ مَا صَنَعُوا ۖ إِنَّمَا صَنَعُوا كَيْدُ سَاحِرٍ ۖ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ أَتَىٰ ﴿٦٩﴾

(پارہ ۱۶۔ طٰہٰ ۲۰:۶۸۔۶۹)

ف: جادو کئے جانے کا شک ہو یا علامتیں محسوس ہو رہی ہوں تو اس کے اثر کو ختم کرنے کیلئے گیارہ دن تک ۱۰۰ مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر یا کسی اور پر شک ہو تو اس پر پڑھ کر پھونکا جائے۔ اس عمل کے درمیان اور کوئی عمل نہ کیا جائے۔

### ﴿۲۵﴾ بُخار، غصہ اور ضد کو ختم کرنے کا عمل

یٰنَارُ كُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰهِیْمَ ﴿٦٩﴾ (پارہ ۱۷۔ الانبیاء ۲۱: ۶۹)

ف: بخار کی تیزی، غصہ اور ضد کو ختم کرنے کیلئے یہ دعاء کرتا رہے (انشاء اللہ جلالی پن دُور ہوگا)۔ نوٹ: غصہ کو دور کرنے کیلئے اکیس دن تک ۱۰۱ مرتبہ چینی پر یہ پڑھ کر پلائیں۔

### ﴿۲۶﴾ موذی اور لاعلاج مرض سے شفاء

رَبِّ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ﴿٨٣﴾

(پارہ ۱۷۔ الانبیاء ۲۱: ۸۳)

ف: جو کوئی ایسے مرض میں مبتلاء ہو جو سمجھ میں نہ آرہا ہو یا لاعلاج ہو تو وہ بذاتِ خود اس آیتِ شریفہ کا کثرت سے ورد کرے۔ (''فضائل قرآن'' میں سورہ فاتحہ کا جو مجرب عمل ہے، وہ بھی کرے)۔

### ﴿۲۷﴾ دشمن کے خوف سے حفاظت والا عمل

ذِیْ قُوَّةٍ عِنْدَ ذِی الْعَرْشِ مَكِیْنٍ ﴿٢٠﴾ مُّطَاعٍ ثَمَّ اَمِیْنٍ ﴿٢١﴾ وَمَا
صَاحِبُكُمْ بِمَجْنُوْنٍ ﴿٢٢﴾ وَلَقَدْ رَاٰهُ بِالْاُفُقِ الْمُبِیْنِ ﴿٢٣﴾ وَمَا هُوَ عَلَی
الْغَیْبِ بِضَنِیْنٍ ﴿٢٤﴾ وَمَا هُوَ بِقَوْلِ شَیْطٰنٍ رَّجِیْمٍ ﴿٢٥﴾ فَاَیْنَ تَذْهَبُوْنَ ﴿٢٦﴾
اِنْ هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِیْنَ ﴿٢٧﴾ لِمَنْ شَآءَ مِنْكُمْ اَنْ یَّسْتَقِیْمَ ﴿٢٨﴾ وَمَا
تَشَآءُوْنَ اِلَّآ اَنْ یَّشَآءَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ ﴿٢٩﴾

(پارہ ۳۰۔ التکویر ۸۱: ۲۰۔۲۹)





ف: اگر کسی شخص پر شبہ ہو کہ اس کا دماغی توازن بگڑتا جارہا ہے یا اپنی اصلی حالت میں نہیں ہے یا یہ شبہ ہو کہ کسی نے اس پر کچھ کردیا ہے تو اس آیت شریفہ کو ۴۱ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے اسے پلائیں۔

### ﴿۲۸﴾ رات کو یہ آیتیں ضرور پڑھیں

قَدْ اَفْلَحَ الْمُؤْمِنُوْنَ ﴿١﴾ الَّذِیْنَ هُمْ فِیْ صَلَاتِهِمْ
خٰشِعُوْنَ ﴿٢﴾ وَالَّذِیْنَ هُمْ عَنِ اللَّغْوِ مُعْرِضُوْنَ ﴿٣﴾ وَالَّذِیْنَ
هُمْ لِلزَّكٰوةِ فٰعِلُوْنَ ﴿٤﴾ وَالَّذِیْنَ هُمْ لِفُرُوْجِهِمْ حٰفِظُوْنَ ﴿٥﴾
اِلَّا عَلٰٓی اَزْوَاجِهِمْ اَوْ مَا مَلَكَتْ اَیْمَانُهُمْ فَاِنَّهُمْ غَیْرُ مَلُوْمِیْنَ ﴿٦﴾
فَمَنِ ابْتَغٰی وَرَآءَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْعٰدُوْنَ ﴿٧﴾ وَالَّذِیْنَ
هُمْ لِاَمٰنٰتِهِمْ وَعَهْدِهِمْ رٰعُوْنَ ﴿٨﴾ وَالَّذِیْنَ هُمْ عَلٰی صَلَوٰتِهِمْ
یُحَافِظُوْنَ ﴿٩﴾ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْوٰرِثُوْنَ ﴿١٠﴾ الَّذِیْنَ یَرِثُوْنَ الْفِرْدَوْسَ
هُمْ فِیْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿١١﴾ (پارہ ۱۸۔ المومنون ۲۳: ۱۔۱۱)

ف: یہ آیتیں انسان کی عزت کی حفاظت کرتی ہیں، بے نمازیوں کو نماز کی رغبت دلاتی ہیں، فحش اور بُری باتوں اور کاموں سے روکتی ہیں اور جنت الفردوس کا وارث بنادیتی ہیں (انشاء اللہ)۔ رات کو سوتے وقت اسے ضرور پڑھ لیا کریں۔

﴿۲۹﴾ دل میں اور چہرہ پرنُور پیدا کرنے کا عمل

اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا

مِصْبَاحٌ ؕ اَلْمِصْبَاحُ فِىْ زُجَاجَةٍ ؕ اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا

كَوْكَبٌ دُرِّىٌّ يُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ لَّا شَرْقِيَّةٍ

وَّلَا غَرْبِيَّةٍ ۙ يَّكَادُ زَيْتُهَا يُضِىْٓءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ ؕ

نُوْرٌ عَلٰى نُوْرٍ ؕ يَهْدِى اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَيَضْرِبُ اللّٰهُ

الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ ؕ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَىْءٍ عَلِيْمٌ ۙ﴿۳۵﴾

(پارہ۱۸۔النور۲۴:۳۵)

ف: دل میں اور چہرہ پرنور پیدا کرنے کیلئے روزانہ ایک بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے

﴿۳۰﴾ بیٹی بیٹا کے نکاح کیلئے یہ پڑھے

وَهُوَ الَّذِىْ خَلَقَ مِنَ الْمَآءِ بَشَرًا فَجَعَلَهٗ نَسَبًا وَّصِهْرًا ؕ وَكَانَ

رَبُّكَ قَدِيْرًا ﴿۵۴﴾ (پارہ۱۹۔الفرقان۲۵:۵۴)

ف: کسی کی لڑکی لڑکے کا عقد نہ ہوتا ہو، وہ اس مراد کیلئے اکیس دن تک ۳۱۳ مرتبہ یہ پڑھے۔





﴿۳۱﴾ اولاد کے نیک رشتہ کیلئے یہ عمل کرے

اَمَّنْ يُّجِيْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوْٓءَ

(پارہ۲۰۔النمل۲۷:۶۲)

ف: اولاد کے نیک رشتہ کیلئے چلتے پھرتے اس آیتِ شریفہ کا ورد رکھے۔

﴿۳۲﴾ رزقِ حلال کی کشادگی کیلئے عمل

اَللّٰهُ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ وَيَقْدِرُ لَهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ

بِكُلِّ شَىْءٍ عَلِيْمٌ ﴿۶۲﴾ (پارہ۲۱۔العنکبوت۲۹:۶۲)

ف: رزق کی کشادگی کیلئے بعد نماز فجر گیارہ مرتبہ پڑھے۔

﴿۳۳﴾ ہر جائز مراد کیلئے اور ہر مشکل کی آسانی کیلئے

يَفْرَحُ الْمُؤْمِنُوْنَ ۙ﴿۴﴾ بِنَصْرِ اللّٰهِ ؕ يَنْصُرُ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَهُوَ الْعَزِيْزُ

الرَّحِيْمُ ۙ﴿۵﴾ (پارہ۲۱۔۳۰:۴-۵)

ف: ہر جائز مراد اور ہر مشکل کی آسانی کیلئے اسے ۱۱۳ مرتبہ پڑھے۔

﴿۳۴﴾ اعضاء کی ہمیشہ درستگی کیلئے یہ پڑھے

فَاَقِمْ وَجْهَكَ لِلدِّيْنِ حَنِيْفًا ؕ فِطْرَتَ اللّٰهِ الَّتِىْ فَطَرَ النَّاسَ عَلَيْهَا ؕ

لَا تَبْدِيْلَ لِخَلْقِ اللّٰهِ ؕ ذٰلِكَ الدِّيْنُ الْقَيِّمُ ۙ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ

لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿٣٠﴾ (پارہ۲۱_الروم۳۰:۳۰)

ف: جو شخص یہ چاہے کہ مرتے دم تک اس کے اعضاء درست رہیں یعنی تندرست رہے تو روزانہ تین مرتبہ یہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔

## ﴿۳۵﴾ میاں بیوی میں محبت پیدا کرنے کا عمل

وَمِنْ اٰيٰتِهٖٓ اَنْ خَلَقَ لَكُمْ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ اَزْوَاجًا لِّتَسْكُنُوْٓا اِلَيْهَا وَجَعَلَ بَيْنَكُمْ مَّوَدَّةً وَّرَحْمَةً ۭ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ﴿٢١﴾

(پارہ۲۱_الروم۳۰:۲۱)

ف: میاں بیوی میں اختلاف ہو، آپس میں محبت نہ ہو تو اس آیت شریفہ کو ۹۹ مرتبہ کسی مٹھاس پر تین دن پڑھ کر دم کر کے دونوں کھائیں۔

## ﴿۳۶﴾ لڑکی کے نیک رشتہ کیلئے عمل

رَبِّ اِنِّىْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَىَّ مِنْ خَيْرٍ فَقِيْرٌ ﴿٢٤﴾

(پارہ۲۰_القصص۲۸:۲۴)

ف: لڑکی کے نیک رشتہ کیلئے ۱۱۳ مرتبہ اس آیت شریفہ کو اور تین بار سورۃ الضحیٰ پڑھیں۔ ہر ماہ گیارہ تاریخ تک پڑھیں اور تین ماہ تک یہ عمل جاری رکھیں۔ انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

## ﴿۳۷﴾ رزقِ حلال کیلئے عمل

لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ ﴿٢٦﴾

(پارہ۲۱_لقمان۳۱:۲۶)





ف: رزق کی کشادگی کاروبار کی ترقی اور نیا کاروبار شروع کرنے سے پہلے اس آیت کو روزانہ ۴۱ بار پڑھے

## ﴿۳۸﴾ اولاد کی نعمت کیلئے یہ عمل کرے

الَّذِيْٓ اَحْسَنَ كُلَّ شَيْءٍ خَلَقَهٗ وَبَدَاَ خَلْقَ الْاِنْسَانِ مِنْ طِيْنٍ ﴿٧﴾ ثُمَّ جَعَلَ نَسْلَهٗ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ مَّاۗءٍ مَّهِيْنٍ ﴿٨﴾ ثُمَّ سَوّٰىهُ وَنَفَخَ فِيْهِ مِنْ رُّوْحِهٖ وَجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْـِٕدَةَ ۭ قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ﴿٩﴾

(پارہ۲۱_السجدہ۳۲:۷_۹)

ف: جو اولاد کی نعمت سے محروم ہو، وہ اللہ تعالیٰ پر کامل بھروسہ کر کے کثرت سے ان آیات کا ورد کرے۔

نوٹ: تقدیر میں ہوگا تو اولاد مل جائے گی لیکن طلب کرتے وقت نیک اولاد کی دعاء کرے اور جو اللہ تعالیٰ نصیب کرے اُس کی نیک دینی تعلیم اور خوب اچھی تربیت کرے ورنہ یہی اولاد فتنہ بن جاتی ہے۔

## ﴿۳۹﴾ رسول اللہ ﷺ سے ہمکلامی یا زیارت کیلئے عمل

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰۗىِٕكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَي النَّبِيِّ ۭ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ﴿٥٦﴾

(پارہ۲۲_الاحزاب۳۳:۵۶)

ف: جو شخص یہ چاہے کہ حضور اقدس ﷺ سے ہمکلامی یا زیارت نصیب ہو، وہ رات کو سوتے وقت اس آیت شریفہ کو سو بار پڑھے، انشاء اللہ مراد پوری ہوگی۔ یوں بھی چلتے پھرتے درود شریف پڑھتے رہیں۔

